"عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فقال رسول اللہ ﷺ ما فی ثلاثۃ مواطن فلا یذکر احداحداً۔"

## حدیث انسؓ وحدیث عائشہؓ میں تعارض اور اس کا جواب:

سامنے حضرت انس رضی اللہ عنہ کی حدیث آ رہی ہے، کہ حضور اقدس ﷺ ان تین مواطن میں بھی سفارش فرمائیں گے اور عائشہ رضی اللہ عنہا کی مذکورہ حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ مواطن ثلاثہ میں کوئی کسی کو یاد بھی نہیں کرے گا، سفارش تو درکنار؟

تو اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کو مواطن ثلاثہ کی ہولناکی میں مبالغہ بیان کرنے کے لئے فرمایا، تاکہ وہ حضور اقدس ﷺ کی بی بی ہونے کی وجہ سے بھروسہ نہ کر بیٹھے اور حضرت انس رضی اللہ عنہ کو سفارش کے لئے فرمایا، تاکہ وہ ناامید نہ ہوں۔

# باب الحوض والشفاعة

## حوض کی اقسام:

علامہ قرطبیؒ فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ کے دو حوض ہیں:

۱)......ایک میدان حشر میں صراط سے پہلے۔

۲)......اور دوسرا جنت میں، اور دونوں کو "کوثر" کہا جاتا ہے۔

## کوثر کے معنی اور اس کی مراد:

اور کوثر کے اصل معنی خیر کثیر ہیں۔اسی کو قرآن کریم میں: {إِنَّا أَعْطَيْنَاكَ الْكَوْثَرَ} فرمایا، جو ہر قسم علم وعمل واخلاق وفیوضات و شرف الدارین کو شامل ہے اور آپ کی اولاد اور اتباع وعلماء امت بھی اسی خیر کثیر کے افراد میں سے ہیں اور حضرت انس رضی اللہ عنہ کی حدیث میں حوض کوثر کو "كَوْثَرُ الَّذِي أَعْطَاكَ رَبُّكَ" کہا گیا، یہ اس کے جزئیات وافراد میں سے ہونے کے اعتبار سے کہا گیا، یہ نہیں کہ کوثر اسی حوض ونہر میں منحصر ہے۔

اور اس حوض کی کیفیت، طول وعرض وعمق میں جو مختلف روایات آتی ہیں کہ عدن سے ایلہ تک وعدن وعمان تک اور صنعاء و مدینہ کے مابین کے اندازہ یہ سب کچھ علیٰ وجہ التقریب کہا گیا، خاص کوئی تحدید مقصود نہیں۔ نیز اس کے طول وعرض اور عمق برابر ہیں اور پانی، دودھ اور برف سے زیادہ سفید اور شہد سے زیادہ شیریں ہے اور اس کی مٹی مشک عنبر سے بھی زیادہ خوشبودار ہے اور اس میں پیالیوں کے عدد آسمان کے ستاروں سے بھی زیادہ یعنی غیر معدود ہے۔ اس سے جو ایک مرتبہ پی لے گا، کبھی بے قرار اور پیاسا نہیں ہوگا۔ اور یہ میزان سے پہلے ہوگا تاکہ میدان حشر میں جو حیران و پریشان ہو کر پیاسے ہوں گے تو پلایا جائے گا اور خود حضور اقدس ﷺ اپنے دست مبارک سے پلاتے رہیں گے، ان سب باتوں کی تفصیلات احادیث صحیحہ میں مذکور ہیں۔

## شفاعت کی چھ قسمیں:

شفاعت کی چھ قسمیں ہیں:

۱)......ایک شفاعت کبریٰ...... جو صرف ہمارے حضور اقدس ﷺ کے لئے خاص ہے، دوسرے کسی نبی یا ولی کو حاصل نہیں ہوگی، وہ یہ ہے کہ میدان حشر کی پریشانی وتعب وتکلیف سے رہائی پا کر حساب کے لئے پیش ہونا، جیسا کہ حضرت انس رضی اللہ عنہ کی طویل

حدیث ہے بخاری ومسلم میں، کہ یکے بعد دیگرے انبیاء کی خدمت میں جائیں گے، لیکن ہر ایک اپنی اپنی اجتہادی خطاؤں کو یاد کر کے ہمت نہیں کریں گے اور سب حضور اقدس ﷺ کی طرف اشارہ کریں گے کہ ان کی اگلی پچھلی تمام غلطیاں معاف کردی گئیں۔ بنابریں سفارش پر ان کی ہمت ہوگی۔ اور حضور اقدس ﷺ شفاعت کے لئے سجدے میں گر پڑیں گے۔

۲)...... دوسری قسم شفاعت عصاۃ مومنین کو دوزخ سے بچانے کے لئے ہوگی اور یہ سب نبی اور صالحین اللہ کی اجازت سے کر سکتے ہیں۔

۳)...... تیسری قسم عصاۃ مومنین کو دوزخ سے نکالنے کے لئے ہوگی۔ یہ بھی عام ہے، ہر نبی وصالح کر سکتا ہے۔

۴)...... چوتھی قسم جو خالص مومنین کو دوزخ سے نکالنے کے لئے ہوگی، یہ بھی عام ہے، ہر نبی وصالح کر سکتا ہے۔

۵)...... پانچویں قسم، جو خالص مومنین کے درجہ بلند کرنے کے لئے ہوگی۔ یہ بھی عام ہے، نبی وغیرہ کر سکتا ہے۔

۶)...... چھٹی قسم وہ ہوگی کہ بعض مومنین کو بغیر حساب جنت میں داخل کیا جائے گا، یہ بھی صرف حضور اقدس ﷺ کے لئے خاص ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب

**وھا قد ختمت الجزء الثالث من التقریر الملیح لمشکوٰۃ المصابیح بعون اللّٰہ تعالیٰ وتوفیقه "بباب الشفاعة" رجایٔ أن یکون شفیعاً لی فی یوم القیامة الی رب العالمین ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم۔ ولا تواخذنا بما نسینا واخطانا۔ فانک عفو کریم۔ ۱۵ جمادی الاخری لیلة یوم الثلثاء الساعة الثانیة عشر ۱۴۱۱ھ۔**